**کلوا من الطیبات واعملوا صالحا** (اے رسولو! پاکیزہ اور حلال چیزیں کھاؤ اور نیک عمل کرو) **یا ایھا الذین امنوا کلوا من الطیبات ما رزقنکم** (اے اہلِ ایمان! جو رزق ہم نے تمہیں دیا ہے، اس میں سے پاکیزہ اشیاء کھاؤ)

اس کے بعد آپ ﷺ نے ایک ایسے آدمی کا تذکرہ فرمایا جو لمبے سفر میں پراگندہ حال اور غبار آلود (ہوتا) ہے۔ اور وہ آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے ہوئے کہہ رہا ہو 'اے میرے رب! اے میرے رب!'' جب کہ (حقیقت حال یہ ہو کہ) اس کا کھانا، پینا اور اوڑھنا (سب) حرام ہے۔ اور حرام کی غذا اسے مل رہی ہو سو اس حالت میں اس کی دعائیں کیسے قبول ہو سکتی ہیں؟'' (مشکوٰۃ:۱۴۲)

دیکھا جائے تو آج اکثر و بیشتر زبانوں پہ یہ شکوہ رہتا ہے کہ ''اتنی دعائیں مانگتے ہیں پھر بھی ہماری حالت تبدیل نہیں ہوتی''؛ حالاں کہ تھوڑے تدبر و تفکر سے کام لیا جائے تو ہمیں اپنے معاشرہ اور ماحول میں کسب حلال کی فکر و سوچ ہی مفقود نظر آتی ہے۔ عمومی فضا یہ بن چکی ہے کہ خواہشات کو ضروریات کا درجہ دے دیا گیا ہے؛ جب کہ انسانی خواہش تو بحرِ بے کنار کی مانند ہے۔ دنیا میں ہر آرزو اور تمنا پوری ہو جائے یہ ناممکن ہے۔ مستزاد یہ کہ ان لامحدود تمناؤں کو پورا کرنے کے لیے ہمارے درمیان ایک دوڑ لگی ہوئی ہے۔ ایک ہی خاندان میں شوہر کی خواہشیں الگ ہیں بیوی کی الگ۔ اولاد کسی اور چیز کے حصول کی امیدیں لگائی بیٹھی ہے تو ماں باپ کسی دوسری فکر میں ہلکان ہوئے جا رہے ہیں، مال جمع کیا جا رہا ہے۔ اور اس میں یہ نہیں دیکھا جاتا کہ ذریعۂ آمدنی حلال ہے یا حرام، جائز ہے یا ناجائز، طیب ہے یا خبیث، حدودِ شرع کے اندر ہے یا باہر۔ یہ بالکل وہی صورت حال ہے، جسے آپ ﷺ نے چودہ سو برس قبل بیان فرمایا تھا کہ: ''لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا، جس میں انسان اس بات کی طرف دھیان نہیں دے گا کہ وہ جو مال حاصل کر رہا ہے؛ حلال ہے یا حرام۔'' (مشکوٰۃ:۱۴۲)

جب انسان اکلِ حلال کو نظر انداز کر دیتا ہے۔ صبر و قناعت، زہد و ایثار اور جفاکشی کی جگہ حرص و ہوس اور عیش کوشی کو اپنا مطمحِ نظر بنا لیتا ہے تو اللہ رب کریم کی طرف سے نازل ہونے والی برکت ختم ہو جاتی ہے۔ جس کے بعد کثرت بھی قلت محسوس ہونے لگتی ہے۔ ایسے شخص کو قارون کا خزانہ بھی مل جائے تو وہ اسے کم تر جانتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ جب اپنے ناپاک مال میں سے اللہ کے راستے میں خرچ کرتا ہے تو وہ اس سے قبول نہیں کیا جاتا۔ اس کے علاوہ یہ حرام بینک بیلنس جب تک اس کی ملکیت میں پڑا رہتا ہے، اس کے لیے دوزخ کی راہ ہموار کرتا رہتا ہے۔ آپ ﷺ نے ایک حدیث مبارکہ میں اس

حوالے سے یوں ارشاد فرمایا: ''بندہ مال حرام کما کر (جب) اس میں سے اللہ کے راستے میں کچھ خرچ کرتا ہے تو وہ اس سے قبول نہیں کیا جاتا۔ اسی طرح (جب وہ مال حرام اپنی ذات پر خرچ کرتا ہے تو) اس میں اس کے لیے برکت پیدا نہیں کی جاتی۔ اور (اگر) اس مال حرام کو (ذخیرہ کی نیت سے) اپنے پاس محفوظ رکھتا ہے تو وہ اس کے لیے جہنم کا زادِراہ بن جاتا ہے۔ یادرکھو! اللہ تعالیٰ برائی کو برائی سے نہیں؛ بلکہ اچھائی سے برائی کو مٹاتے ہیں؛ کیوں کہ خبیث چیز خبیث کو نہیں ختم کر سکتی۔'' (مشکوٰۃ:۲۴۲)

حضرت مولانا احمد علی سہارنپوریؒ اس حدیث کی تشریح میں لکھتے ہیں: ''حرام مال سے صدقہ اور انفاق گناہ ہے اور یہ اُس گناہ کو نہیں مٹا سکتا جو کسب حرام سے حاصل ہوا ہے۔'' (حاشیہ مشکوٰۃ:۲۴۲)

# ماں! تجھے سلام

حلیمہ عرفان

ماں......وہ عظیم ہستی ہے کہ جو اپنی جان پر بڑے سے بڑا صدمہ برداشت کر جاتی ہے۔ پر اس کے کسی جگر کے گوشے کو ذرا بھی تکلیف پہنچے تو وہ تڑپ جاتی ہے۔ ماں۔۔۔ایک لفظ کس قدر مقدس اور شہد سے میٹھا ہے کہ جسے بولتے ہی منہ میٹھا میٹھا ہو جاتا ہے۔

ماں......یہ لفظ بہت سے معنی ، مطلب ،احساس اپنے اندر سموئے ہوئے ہے۔ ممتا، پیار، محبت،خلوص،لگن،سچائی ، پاکیزگی ،سکون ،خدمت ،محنت ،عظمت ،دعا،سایہ ،دوست، ہمدرد،رہنما، استاد، بے غرض ،معصومیت،عبادت،ایمان،دیانت، بردباری، برداشت،جذبہ،جنت یہ سب تو صرف ایک ماں کی خوبیوں کی ایک جھلک ہے ورنہ اس عظیم ہستی کی خوبیاں تو اس قدر ہیں کہ لفظ ختم ہو جائیں مگر ماں کی تعریف ختم نہ ہوگی۔

ماں......ایک ایسا موضوع کہ قلم بھی جس کا احاطہ نہیں کر پاتا۔اس موضوع پر کافی کتب تو لکھی جا سکتی ہیں مگر ماں کے احسانات،احساسات اور چاہتوں کا بدلہ تب بھی نہیں چکایا جا سکتا۔

ماں......محض ایک لفظ نہیں بلکہ محبتوں کا مجموعہ ہے۔ ماں کا لفظ سنتے ہی ایک ٹھنڈی چھاؤں اور ایک تحفظ کا احساس اجاگر ہوتا ہے۔

ماں......ایک عظمت کی دیوی اور سب کچھ قربان کر دینے والی ہستی کا احساس اجاگر ہوتا ہے۔ انسانی رشتوں میں سب سے زیادہ پیار و محبت کرنے والی ہستی ماں کی ہے۔ ماں خدا کی عطا کردہ نعمتوں میں افضل ترین نعمت ہے۔والدین کے احسانات کے بارے میں سوچا جائے تو سوچ بھی ان کے احسانات کے مقابلے میں بہت پیچھے دکھائی دیتی ہے۔

ماں......ایک ہستی جو محبتوں سے مروجہ،جس کا ایک ایک لفظ مٹھاس لئے ہو،جس کی بات ہی بے مثال ہو،جس کی دعا ہر چیز سے قیمتی ہو، جو سراپا محبت وافتخار ہو، جو قدرت کا شاہکار ہو،جس کے آنسو موتی ہوں،جس کی نگاہ میں امید کے دیئے جلتے ہوں، جو تپتی دھوپ میں چھاؤں کا بیش قیمت احساس ہو۔

ماں......جس کی ہر دعا اپنے لئے نہ ہو۔جس کا دل ہر غرض سے پاک ہو،جس کی عظمت کو عرش بھی سلام کرتا ہو وہ ہے ماں۔

ماں ...... اپنی اولاد کی تکلیف کو اپنے اندر سمونے والی، کتنا حسین احساس ہے، ہر دھوپ میں ایک ٹھنڈی چھاؤں جیسا احساس۔ تازہ پھولوں کی شگفتگی، نرم کلیوں کی تازگی، چاد ہویں کے چاند کی چاندنی اور دنیا بھر کے حسین رشتوں کی محبت کو جمع کر کے بھی اگر ایک اکیلی "ماں" سے اس کا مقابلہ کیا جائے تو اس کا رتبہ سب سے بلند ہوگا اور کیوں نہ ہو، ماں نام ہی ایسے حسین رشتے کا ہے کہ اس کے آگے دنیا کی ہر شے ہیچ ہے۔ تمام تر پریشانیوں، مصیبتوں کا بوجھ اٹھانے کے باوجود وہ اپنے بچوں کے لئے ایک کومل احساس ہے۔

ماں ...... ایک بے انتہا پرسکون اور آرام دہ شجر کی مانند، جس میں پناہ گزین ہو کر اولاد خود کو دنیا میں سب سے زیادہ محفوظ تصور کرتی ہے۔ ماں ہمیں بچپن سے لے بڑے ہونے تک شفقت سے پالتی ہے۔ ماں ہی ہمیں زندگی گزارنے کی تربیت دیتی ہے۔ صحیح و غلط کی پہچان کرواتی ہے۔ زندگی کے تمام نشیب و فراز سے آگاہ کرتی ہے۔ ہماری زندگی صرف بناتی ہی نہیں بلکہ بہت احسن طریقے سے سنوارتی بھی ہے یعنی کہ ماں ایک بہترین معلّمہ ہے۔ اسلام نے بھی ماں کی محبت، وقار اور احترام کا اعتراف کیا ہے اس کی اطاعت اور خدمت کو جنت کے حصول کا ذریعہ قرار دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جب ماں کی تخلیق کی تو اسے رحمت کی چادر، پاکیزہ شبنم، دعاؤں کے خزانوں، زمین و آسمان کی وسعتوں، جذبوں، چاہتوں، چاند کی رحمت، خلوص، رحمت، راحت، برکت، عظمت، حوصلے اور ہمت کے تمام رنگوں سے مزین کیا یہاں تک کہ اس کے قدموں میں جنت ڈالی۔ محسنِ انسانیت نبی آخر الزماں حضرت محمد ﷺ کی صاحبزادی خاتون جنت فاطمۃ الزہرہ ماں کی حیثیت سے ایک زندہ کردار ہیں۔ دنیا کی عظیم ترین ہستی ماں کی ہے۔ اس کا دوسرا نام جنت ہے۔ ماں کے بغیر کائنات نامکمل ہے۔ ماں کی آغوش انسان کی پہلی درسگاہ ہے۔

اگر ماؤں کے عالمی دن کے حوالے سے بات کی جائے تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا صرف ایک دن ماں کے نام مخصوص کر کے اس عظیم رشتے کا حق ادا کر دیا گیا ہے۔ اس کا جواب یقیناً نفی میں ہو گا۔ ماؤں کے لئے تو پورا سال ہی ہونا چاہئے۔ کیونکہ اولاد جب چھوٹی عمر میں ہوتی ہے تو اس کے لئے تو ماں نے کوئی ایک دن مخصوص نہیں کیا ہوتا۔ وہ تو پورا وقت ہی اولاد کی پرورش میں مصروف رہتی ہے تو پھر اس کے لئے محض ایک دن ہی کیوں؟ یہ رشتہ تو پوری زندگی کا احاطہ کرتا ہے۔ نوجوانوں کو چاہئے کہ وہ والدین کی قدر کریں، ان سے عزت سے پیش آئیں، ان کے سامنے اونچی آواز میں بات نہ کریں، ان کی دل جوئی کریں، غرض بڑھاپے میں ان کا اسی طرح خیال رکھیں جیسے بچپن میں وہ آپ کا رکھتے تھے کیونکہ اسی میں آپ کی دنیا و آخرت کی فلاح پوشیدہ ہے۔

# مولانا محمد غزالی ندویؒ

مفتی ناصرالدین مظاہری، استاذ مظاہر علوم (وقف) سہارنپور

روئے زمین کبھی بھی اہل اللہ سے خالی نہیں رہی ہے، جس دن پورے طور پر اہل اللہ سے خالی ہوجائے گی وہی دن قیامت کا دن ہوگا، یہ بات میں اپنی طرف سے نہیں کہتا خود کونین کے سرور اور ہدایت کے پیمبر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمائی ہے:

**عن انس ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال لاتقوم الساعۃ حتی لایقال فی الارض ”اللّٰہ اللّٰہ“ (وفی روایۃ) لاتقوم الساعۃ الاعلیٰ أحدیقول اللّٰہ اللّٰہ (مسلم)**

حضرت انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہ ہوگی حتی کہ زمین میں اللہ اللہ نہ کہا جاوے گا (اور ایک روایت میں ہے کہ) اس شخص پر قیامت نہ قائم ہوگی جو اللہ اللہ کہتا ہو (مسلم)

غالبؔ نے اپنے برادرزادے کے انتقال پر یہ دردناک اشعار برجستہ وقلم برداشتہ کہے تھے ؎

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستہ کوئی دِن اور — تنہا گئے کیوں؟ اب رہو تنہا کوئی دن اور
مٹ جائیگا سَر ،گر، ترا پتھر نہ گھِسے گا — ہوں در پہ ترے ناصیہ فرسا کوئی دن اور
آئے ہو کل اور آج ہی کہتے ہو کہ جاؤں؟ — مانا کہ ہمیشہ نہیں اچھا کوئی دن اور
جاتے ہوئے کہتے ہو ”قیامت کو ملیں گے“ — کیا خوب! قیامت کا ہے گویا کوئی دن اور
ہاں اے فلکِ پیر! جواں تھا ابھی عارف — کیا تیرا بگڑ تا جو نہ مرتا کوئی دن اور
تم ماہِ شبِ چار دہم تھے مرے گھر کے — پھر کیوں نہ رہا گھر کا وہ نقشا کوئی دن اور
تم کون سے ایسے تھے کھرے داد وستد کے — کرتا ملکُ الموت تقاضا کوئی دن اور
گزری نہ بہرحال یہ مدت خوش و ناخوش — کرنا تھا جواں مرگ گزارا کوئی دن اور
ناداں ہو جو کہتے ہو کہ کیوں جیتے ہیں غالب — قسمت میں ہے مرنے کی تمنا کوئی دن اور

سچ بتاؤں اور یہ سچ کہنے میں میں خود کو حق بجانب سمجھتا ہوں کہ قیامت کا بڑا دن تو صرف خدا کو معلوم

ہے لیکن ہم حرماں نصیبوں کا ہر دن قیامت کا دن ثابت ہوتا ہے، یوں بھی اللہ والے ایک ایک کر کے اتنی تیزی سے گئے ہیں کہ اب یقین ہو چلا ہے کہ اگلے دن جب آنکھ کھلے گی تو شاید ہمارے کان حضرت اسرافیل علیہ السلام کے صور سے آشنا ہو جائیں گے، وہی دن روز قیامت ہوگا، اللہ والوں کا اس تیزی کے ساتھ جانا قیامت کے قریب اور نزدیک ہونے کی علامت اور نشانی ہے۔ جوں جوں سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سے زمانہ دور ہوتا جاتا ہے توں توں ہم سب قیامت سے قریب ہوتے جاتے ہیں۔

دنیا کی بساط سے علم کا اٹھ جانا، علماء کے وجود سے دنیا کا محروم ہو جانا......ذاکرین وشاغلین کی کمی اور خاصۂ خاصان کی نایابی وکمیابی ......کسی ''قیامت'' سے کم نہیں ہے......ہمارے زنگ آلود دلوں، مثلِ سنگ وآہن سینوں اور سفینوں پر آج واعظین کے مواعظ بے اثر ہیں تو مقررین کی تقریریں بے سود......مفکرین کے نظریات اور علماء ومحققین کی تحقیقات، دروسِ جمعات کسی کا کوئی اثر نظر نہیں آتا......فحاشی میں اضافہ...... مساجد میں نمازیوں کی کمی......روزہ داروں کی قلت......انسانیت کا خاتمہ......شیطنت کی حکمرانی......فرعونوں کا تسلط......ظالموں کا اقتدار......یہ سب کچھ وہ جلی عناوین ہیں جو قیامت کے قرب کی علامت ہیں جن سے ہمیں سبق لینے کی ضرورت ہے......یہ علامات اللہ سے رشتہ جوڑنے اور مخلوق سے تعلق ختم کر دینے کی راہیں اور سبیلیں ہیں......اس لئے موت سے قبل موت کی تیاری ازبس ضروری ہے۔

سوشل میڈیا بھی عجیب چیز ہے، سرعت اور برق رفتاری کا مظاہرہ جو آج کی تاریخ میں اس کے ذریعہ دیکھنے میں آرہا ہے کبھی نہیں دیکھا گیا غالباً رمضان المبارک کا آخری عشرہ تھا......میرے موبائل کی اسکرین پر واٹس اپ کے ذریعہ یہ خبر ابھری:

''دارالعلوم ندوۃ العلماء کی مجلس انتظامی کے رکن اور ندوہ کے استاذ مولانا ابوبکر صدیق بھٹکلی ندوی کے والد مولانا محمد غزالی خطیبی ندوی کا انتقال پر ملال''

پھر اسی خبر کے ذیل میں دو ایک علماء کے مولانا مرحوم کے تعلق سے عقیدت مندانہ تأثرات تھے جن میں دو نمایاں نام تھے (۱) مولانا محمد فرمان ندوی (۲) محترم مولانا محمد شمیم ندوی۔

مولانا محمد فرمان ندوی نے کہا:

''مولانا مرحوم منصب رسالت کے علمبردار، مقصد تخلیق کو بحسن وخوبی ادا کرنے والے تھے، انہوں نے دعوت وتبلیغ کو اپنا اصل وظیفہ بنالیا تھا، یہی وجہ ہے کہ انکے ہر عمل سے دعوت وتبلیغ کی جھلک

نمایاں تھی''۔

مولانا محمد شمیم ندوی نے کہا:

''مولانا مرحوم لمبے عرصہ سے تبلیغی مرکز، نظام الدین دہلی سے وابستہ تھے، جامعہ اسلامیہ بھٹکل کے ایسے ہونہار، وقابل فخر فرزند تھے کہ تعلیمات اسلام ودعوت تبلیغ کے فروغ کے لئے اپنی پوری زندگی وقف کردی تھی، وہ نہایت ملنسار، حسن اخلاق، بلند کردار، سادگی پسند اوصاف حمیدہ، وگوناگوں صلاحیت کے مالک تھے، جس سے عوام خاص طور سے بھٹکل واسکے اطراف میں ان کا ایک مقام ومرتبہ، اور ہر دلعزیز تھے''۔

میں مولانا مرحوم کے حالات وکمالات، صفات وخصوصیات، مواعظ وبیانات اور زندگی کے کسی گوشے سے واقف نہ تھا لیکن چند ہی دنوں کے بعد محترم مولانا محمد ناصر اکرمی حفظہ اللہ نے فون پر دوران گفتگو مولانا مرحوم کی حیات وخدمات پر مضمون کی فرمائش کی، میں نے مولانا سے عرض کیا کہ مجھے حالات کا تفصیلی علم نہیں ہے اس لئے کچھ معلومات ارسال فرمائیں وہ تو گویا موقع کے منتظر تھے فوراً تفصیلات فراہم کردی گئیں اوراس طرح میرے لئے لکھنے کا موقع فراہم ہوگیا۔

حضرت مولانا محمد غزالی خطیبی ندوی بھٹکلی اپنی ذات میں انجمن تھے......وہ اپنی ادائے دلبری اورنوائے سنجری سے دلوں کی دنیا فتح کرنے کا ہنر جانتے تھے......وہ علم نبوی کی دولت کا مرقع اورسلوک واحسان کی دولت بے بہا سے مرصع ایسی انجمن تھے جس میں سرزمین بھٹکل کی مردم ساز ہستی ...... بزرگ رہنما حضرت ڈاکٹر علی ملپاؒ کی خواور بوتھی......حضرت مولانا عبد الباری ندویؒ خلیفہ حضرت حکیم الامت تھانویؒ کا جمال تھا......حضرت مولانا محمد یعقوب مجددی بھوپالیؒ کی روحانی تربیت کا کمال تھا......مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی دعاء نیم شب اور آہ سحر گاہی کا سوز وساز تھا...... مرکز حضرت نظام الدین نئی دہلی کے اکابر اہل اللہ سے تعلق اوران کی صحبتوں کا فیضان تھا......حضرت مولانا انعام الحسن کاندھلویؒ کی نظر کیمیا اثر کا عکس تھا......حضرت مولانا محمد اسمٰعیل اکرمیؒ جیسی جہاں دیدہ ہستی سے للہ فی اللہ تعلقات کا پرتو تھا......جن کی دنیا اللہ اللہ سے عبارت تھی......جن کی خلوت ان کی جلوت کا پتہ دیتی تھی......جن کی سانسیں ذکر الٰہی سے تروتازہ......جن کی باتیں اللہ اوررسول اللہ کی ......جن کا اوڑھنا بچھونا دعوت الی اللہ......جن کا مقصد حیات خلق خدا کی نجاح وفلاح......جن کا مبلغ علم ایک خدا کی طرف بلانا......جن کا وعظ وبیان صرف اورصرف اللہ کی وحدانیت اوررسول اللہ کی رسالت کا ترجمان......جنھوں نے مرکز تبلیغ میں بیٹھ کر گمنامی سے راہ ورسم بڑھائی......جنھوں نے مشہورترین

اکابراہل اللہ کی خلوتوں کوجلوتوں سے اورجلوتوں کو خلوتوں سے عبارت ہوتے اور پھرعبادت بنتے دیکھا......جنھوں نے اختلافات کامکمل دوردیکھا......انتشارکافتوردیکھا......رسہ کشی کا منظردیکھا...... الزام تراشیوں کا طومار دیکھا......طوفان بدتمیزی کا بھتاریلادیکھا...... عباوقباکوداغدار دیکھا......جبہ ودستارکوبرسرپیکاردیکھا...... چھینٹاکشی دیکھی،روح کودہلادینے والے مناظردیکھے...... تقسیم کی قینچی دیکھی......حالات کی ستم ظریفی دیکھی...... ماحول کی گھٹن اورحالات کی چبھن اپنے نہاں خانہ دل میں محسوس کی لیکن مجال ہے کسی کی بیجا حمایت کرکے خودکوآلودہ کیاہو......گوشان حق نیوش نے کبھی کوئی اختلافی بات آپ کی زبان فیض ترجمان سے نہیں سنی......یہی توان کی ادائے دلبری تھی......یہی توان کی نوائے سنجری تھی......وہ پھولوں کے انبارسے نہیں کلی سے پیارکرناجانتے تھے......پھولوں کی کلی کومرجھاتے اورکمہلاتے نہیں دیکھ سکتے تھے......ستاروں کے جمگھٹ اورجھرمٹ سے محض اس لئے نظرہٹالیتے تھے......کیونکہ اس طرح آنکھیں خیرہ ہوکرنظریں بہک سکتی ہیں......وہ یک درگیرمحکم گیر‘‘ پرتاحین حیات عمل پیرارہے......انھیں ایک پھول......ایک ستارہ اورایک انسان چاہئے تھاجوان کی سعادتوں کی کمندوں کوسیل وسیلاب بناتارہے...... وہ پھول کی پتی سے پھولوں تک پہنچناجانتے تھے......وہ ایک ستارے سے رشتہ جوڑکرتمام ستاروں اورسیاروں کی کہکشاؤں تک پہنچنے کافن اورہنرجانتے تھے......اسی لئے تو بیک وقت گھاٹ گھاٹ کاپانی نہیں پیا......جب جوچشمہ خشک اورسوتازمین کی تہوں میں اتراآپ نے دوسرے سوتے اورچشمے سے دامن کووابستہ کرلیا......اور......اس طرح ان کی سیمابی سرشت کااحساس مکمل ہوکرلوگوں کے سامنے آیا......انھوں نے ہردورمیں کائنات کی اہم ہستی سے رجوع کیاکیونکہ انھیں پتہ تھاکہ اگرمیں ایک انسان کواپنےفن......اپنی اصلاح اوراپنے دل کی دنیاروشن اورفکرکی کھیتی سیراب کرنے کامرکزبناؤں گا توہبوط آدم سے موجودہ دورتک انسانی سفرکی ارتقائی منزلیں سامنے ہوسکیں گی......میراتعلق اس سلسلۃ الذہب سے مربوط ہوسکے گاجس کی جڑیں زیرزمین اورجس کی شاخیں بالائے فلک ہیں......انھیں وحدت سے محبت تھی......نقادوں کی زمینی وزمانی وحدتیں ان کے نزدیک اضافی حیثیت رکھتی تھیں۔

انھیں علم دین اوراہل علم سے پیاربلکہ عشق تھاچنانچہ ان کی تمام نرینہ اولادکازیورعلم سے آراستہ وپیراستہ ہونااوران کی بچیوں کاحافظ قرآن ہونا پھردامادوں کاانتخاب بھی اسی مزاج اورطبیعت کوسامنے رکھ کرکرناان کی علم دوستی کاپتہ دیتی ہے......حقیقت یہ ہے کہ ان کاپوراگھرانہ ’’ایں خانہ ہمہ آفتاب

ست'' کا مصداق ہے......ان کے عزیز واقارب میں علم اور علماء کی پوری کہکشاں سجی اور بزم جمی ہوئی ہے......جدھر دیکھئے آسمان علم کے ستارے جھلملاتے ہیں......نظر جس سمت اٹھ جائے وارثان انبیاء نظر آتے ہیں۔

آپ نے بھٹکل میں نصاب تعلیم سے فارغ ہوکر دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ کا رخ کیا جہاں علم اور علماء کی ایک بزم موجود تھی......چنانچہ حضرت مولانا اسباط کی علمیت کے چرچے تھے تو لغت عربی کے ماہر حضرت مولانا عبدالحفیظ بلیاویؒ بھی وہیں تھے......شیخ الحدیث مولانا محمد اسحاق سندیلویؒ خواص کا مرجع تھے تو حضرت مولانا اویس نگرامی کے قصے زبان زد......مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ اوران کے خاندان کے کئی اہل علم کا طوطی بولتا تھا گویا مولانا نے ندوۃ العلماء کا وہ دور پایا اور اپنی آنکھوں سے دیکھا جب قال بھی تھا......حال بھی، جب درس بھی تھا......تدریس بھی......جب علم بھی تھا عمل بھی......جب قوس بھی تھا قزح بھی......جب فن بھی تھا......ماہرین بھی......جب جام وسندان بھی تھا......جہاںِ مسند آرائے دیوان معنیٰ بھی تھے......تازہ رویان گلشن بھی......جہاں بلبلان باغ ارم وتارطرۂ سنبلستان خلد کی جلوہ سامانی تھی......جہاں کو کبۂ آرائے تجلی کی تجلی تھی......جہاں تشنہ کامان علوم کی تسلی تھی......جہاں مریضان محبت کی تشفی تھی......جہاں سخن پرستان باغ وبہار کا جھرمٹ تھا اوراسی جھرمٹ میں بلبلان چمن کو گل گشتی کے بیش بہا سروسمن مہیا تھے......تو پھر حضرت مولانا محمد غزالی خطیبی ندوی بھٹکلیؒ اس روح پرور وروح افزا ماحول سے کیونکر معطر ومعنبر نہ ہوتے ہوئے اور جم کر ہوئے......اڑے اور خوب اڑے یہاں تک کہ ملکوں کی سرحدوں نے ان کا دامن نہیں تھاما......ملکوں ملکوں گھوم کر مخلوق کی اصلاح اوران کے آنے والے کل کی تعمیر کے لئے'' کارمفوض''انجام دئے۔

مولانا محمد صدر عالم نعمانی نے آپ کے بارے میں جو نقشہ کھینچا ہے بالکل سچ ہے:

''مولانا کی شخصیت حسن وخوبی کے رنگارنگ پھولوں کا حسین گلدستہ تھی، علم وعمل، اخلاص وللّٰہیت، بزرگوں سے نسبت فقاہت ونجابت اور حق گوئی وراست بازی، آپ کے اوصافِ حمیدہ تھے......جس میں بہت نمایاں وصف حسن عمل، تبلیغ ودعوت اور جہد مسلسل تھا......آپ دیکھنے میں ایک عام انسان نظر آتے لیکن عادات اور صفات میں ملکوتی خصوصیات پائی جاتی تھیں......آپ صلاح وتقوی کی چلتی پھرتی تصویر تھے......اس لیے کہ آپ انسانی بلندی کے تمام معیاروں پر پورا اترتے تھے......اخلاص و بے نفسی اور بے غرضی ان کی زندگی کا جوہر اوران کے تمام اعمال ومساعی کا محرک تھا......مزاج میں

اعتدال تھا،طبیعت میں شرافت تھی...... چہرہ ہنس مکھ تھا،تصنع و بناوٹ سے کوسوں دور تھے،سب کو چاہتے ،سب سے محبت فرماتے ، ملاقاتیوں سے میٹھے بول بولتے ، ظاہر و باطن میں یکسانیت رکھتے ، آپ کے بیانات انتہائی مؤثر ہوتے ، سامعین کے دلوں تک رسائی کرتے ، گفتگو مربوط فرماتے ، بولتے تو گویا موتی برساتے ۔تواضع وانکساری اور شہرت پسندی سے ہمیشہ اجتناب کرتے ، بے حد محنتی تھے۔ مخلص و داعی تھے، عظیم مربی تھے، جذبہ صادق کے ساتھ دین کی خدمت اور اصلاحی دعوت کے لیے زندگی بھر کوشاں رہے''۔

ایک مؤمن کی مؤمنانہ زندگی جیسی گزرنی چاہئے مولانا نے بالکل ویسی ہی زندگی گزاری وہ کسی پر بار نہیں بنے،اپنے ہاتھوں سے کنواں کھود کر پانی پینے کا فن اور ہنر جانتے تھے،انھوں نے نوجوان نسل کوراہ راست پرلانے کے عدیم النظیر کارنامے انجام دئے،ان کی تقریر کا لہجہ رسیلا اوران کا انداز سجیلا تھا،لوگ ان کی باتیں بگوش ہوش سنتے تھے کیونکہ وہ زبان سے نہیں دل سے کہتے تھے اسی لئے پروں کے بغیر بھی پرواز کی طاقت حاصل تھی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:مَنْ کانَ آخِرُ کلامِہ لاالٰہ الااللّٰہ دخل الجنة (جس کی زندگی کا آخری کلمہ لاالٰہ الااللّٰہ ہوگا وہ جنت میں جائے گا)اس بارے میں بھی آپ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے قابل رشک معاملہ فرمایا چنانچہ حضرت مولانا عبدالمتین منیری نے آخری وقت کا جو منظر کھینچا ہے وہ ان ہی کی زبان میں یہ ہے:

''رمضان المبارک کی ۲۳ویں رات کوتراویح کے بعد مولانا محمد غزالی خطیبی صاحبؒ نے گھر والوں کو جمع کیا،اجتماعی دعا مانگی،جس میں عفو درگزر اور معافی کی طلب غالب تھی،تہجد پڑھی،سحری کے بعد آنکھ لگی تو سینے میں کچھ درد سا محسوس ہوا،بازو پر نیلاہٹ ابھرنے لگی ، بے چینی میں اہلیہ سے کہا کہ جلدی سے وضو کراؤ، اذان کا وقت ہوا چاہتا ہے،میں دو رکعت پڑھ لوں،ابھی وضو کرنہ پائے تھے کہ بلاوا آگیا، اللّٰھم اغفرلی کہتے،کلمہ طیبہ پڑھتے ،دیکھتے ہی دیکھتے روح قفس عنصری سے آزاد ہوگئی''۔

گر ہمہ روئے زمیں شد گل وگلزار چہ حظ
یار چوں نیست مرا با گل وگلزار چہ کار

اب مجھ جیسے ہزاروں لوگ لکھیں گے کہ محترم قاضی ابوبکر خطیبیؒ کے فرزند ارجمند،قاضی محمد احمد خطیبی کے برادر محترم،مولانا عبدالرب کے عم مکرم، مولانا عبدالسلام خطیب ندوی کے ماموں،مولانا عبدالعلیم

خطیب ندوی کے خال محترم اور مولانا ابوبکر صدیق خطیب ندوی کے والد ماجد، ندوۃ العلماء کے گوہر تابدار، علی میاں ندویؒ کے تلمیذ ہونہار، حضرت ڈاکٹر علی ملپاؒ کے مرید باصفا، حضرت مولانا عبدالباری ندوی کےؒ خلیفہ، حضرت مولانا محمد یعقوب مجددی بھوپالیؒ کے مسترشد خاص، حضرت مولانا انعام الحسن کاندھلویؒ کے معتمد اور بے شمار علماء وصلحاء کی عقیدتوں کا محور، دعوت وتبلیغ کے اہم مبلغ اور داعی اور سرزمین بھٹکل کی خدارسیدہ برگزیدہ شخصیت حضرت مولانا محمد غزالی خطیبیؒ عمر عزیز کی ۷۷ر بہاریں دیکھ کر مولائے حقیقی سے جاملے۔ **اناللہ وانا الیہ راجعون**

لیکن اب جب حرماں نصیبیوں کا سایہ دراز ہو چکا ہے، جب یاس وقنوطیت اپنا گھیرا تنگ کرتے جارہے ہیں، انسانی ہجوم میں ''انسان'' عنقا ہو چکا ہے، ہم صرف کف افسوس ملتے اور آنسوؤں کا نذرانہ پیش کرتے یہ شعر گنگناتے رہتے ہیں ؎

کچھ یاس سے تسکین دل مضطر کو ہوئی تھی
پھر چھیڑ دیا زخم جگر ہائے تمنا

☆☆☆

# زنا اب ہندوستان میں جرم نہیں

مولانا ڈاکٹر محمد نجیب قاسمی سنبھلی

ہندوستانی قوانین کے مطابق اب تک میاں بیوی کا کسی دوسرے شخص سے ناجائز تعلق جرم کے زمرے میں آتا تھا، لیکن سپریم کورٹ نے 27 ستمبر 2018 کو 157 سالہ ہندوستانی قانون (دفعہ 497) کو غیر آئینی قرار دے دیا۔ جس کے بعد شوہر کا دوسری عورتوں کے ساتھ ناجائز تعلق اور بیوی کا دیگر مردوں کے ساتھ ناجائز تعلق زنا نہیں کہلائے گا، یعنی اب بیوی جب چاہے شوہر کی مرضی کے بغیر کسی بھی مرد سے جنسی تعلقات قائم کرسکتی ہے، اور اسی طرح شوہر جس وقت چاہے کسی بھی عورت کے ساتھ جنسی تعلقات قائم کرسکتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی عورت کسی شخص کی کمپنی میں کام کرتی ہے تو وہ عورت اپنے باس کے ساتھ جہاں چاہے گھوم سکتی ہے اور جنسی تعلقات قائم کرسکتی ہے، باس کی بیوی کو اپنے شوہر یا اپنے شوہر کی کمپنی میں کام کرنے والی عورت کے خلاف قانونی طور پر بولنے کی اجازت نہیں ہے۔ اسی طرح اگر کوئی عورت اپنی شوہر کی اجازت کے بغیر اپنے فیملی ڈرائیور سے جنسی تعلقات رکھنا چاہتی ہے تو شوہر کو منع کرنے کا حق نہیں ہے۔ اس سے قبل 6 ستمبر 2018 کو سپریم کورٹ نے 158 سالہ ہندوستانی قانون (دفعہ 377) کو غیر آئینی قرار دے کر یہ فیصلہ دیا تھا کہ مردوں یا عورتوں کا آپس میں جنسی تعلقات قائم کرنا جرم نہیں ہے، یعنی دو مرد یا دو عورتیں آپس میں بھی شادی کرسکتی ہیں۔ اِن دونوں فیصلوں کے جو اسباب بیان کیے گئے ہیں، اُن کا خلاصہ یہ ہے کہ موجودہ قوانین ہندوستان کی اُن قدیم روایات پر مبنی ہیں جن کے تحت عورت مرد کے تابع تھی۔ اب آزادی کا دور ہے، عورت شادی کرنے کے بعد شوہر کی غلام نہیں بن جاتی، بلکہ وہ شادی کرنے کے باوجود کسی بھی مرد کے ساتھ جنسی تعلقات رکھنے کا مکمل حق رکھتی ہے خواہ اس کا شوہر اور اُس کے گھر والے اس کے لیے اجازت دیں یا نہ دیں، اسی طرح اس کے برعکس مرد بھی شادی کرنے کے باوجود کسی بھی دوسری عورت کے ساتھ جنسی تعلقات قائم کرنے کا اختیار رکھتا ہے۔ ہندوستان کی عدالت عظمیٰ کے یہ دونوں فیصلے ہندوستانی ثقافت اور انسانیت کے خلاف ہونے کی وجہ سے تمام مذہب کے ماننے والوں کی طرف سے ان کے خطرناک نتائج سے آگاہ کیا جارہا ہے کیونکہ اس کے بعد جہاں بے حیائی اور عریانیت میں اضافہ ہوگا، وہیں روزانہ گھر گھر میں جھگڑے بھی ہوں گے اور طلاق کے واقعات کثرت سے واقع ہوں گے۔ چند دنوں بعد 2 اکتوبر کو ریٹائر ہونے والے

سپریم کورٹ کے چیف جسٹس دیپک مشرا کے اہم مسائل پر جلد بازی کے فیصلے عمومی طور پر ہندوستانی ثقافت اور انسانیت کے خلاف قرار دیے جارہے رہیں۔

چیف جسٹس صاحب سے اگر کوئی یہ درخواست کرے کہ 2 اکتوبر 2018 کو ریٹائرمنٹ سے قبل ایک اور تاریخی فیصلہ سنا جائیں، جس کے بعد نہ صرف ملکی پیمانہ پر بلکہ عالمی پیمانہ پر ان کی شخصیت پر چرچا ہوگی، اور وہ یہ ہے کہ ہر ماہ عورت کو حیض کا خون آنا، 9 مہینے کا حمل ٹھہرنا، حالت نزاع کی کیفیت، بچے کی پیدائش کے وقت عورت جن خطرناک مراحل سے گزرتی ہے، بچے کو دودھ پلانا اور نومولود بچے کے تمام کام صرف عورت ہی کیوں انجام دیتی ہے؟ بلکہ اِن کاموں میں بھی برابری ہونی چاہئے کہ پہلے ایک مرتبہ یہ سارے کام مرد انجام دے پھر دوسری مرتبہ عورت انجام دے! ظاہر ہے ان کا جواب یہی ہونا چاہئے کہ یہ تو قدرت کا نظام ہے، تو ہم بھی یہی کہیں گے کہ یہ دونوں فیصلے بھی قدرت کے نظام کے خلاف ہیں۔

سیاسی جماعتوں اور ملی وقومی تنظیموں کو ہندوستانی قوانین کے ماہرین سے مشورہ کے بعد ان فیصلوں کے خلاف آواز اٹھانی چاہئے تاکہ ملک میں ہندوستان کی اکثر عوام کو سامنے رکھ قوانین بنائے جائیں، نہ کہ یورپ کے کلچر کو سامنے رکھ کر جہاں ماں باپ کی شناخت بھی ڈی ان اے کے ذریعہ کی جاتی ہے۔

امت مسلمہ کے تمام ہی مکاتب فکر قرآن وحدیث کی روشنی میں اِن دونوں فیصلوں سے بالکلیہ اختلاف رکھتے ہیں، یعنی ایمان وعمل کے اعتبار سے ادنی درجہ کا مسلمان بھی اِن اعمال کو حرام سمجھنے کے ساتھ ساتھ انسانیت کے ہی خلاف سمجھتا ہے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ مختلف اسباب کی وجہ سے یہ دونوں گناہ بعض مسلمانوں میں بھی موجود ہیں۔ آیئے قرآن وحدیث کی روشنی میں زنا کی حرمت اور اس کے اسباب کو سمجھنے کی کوشش کریں تاکہ کم از کم ہم اپنے معاشرہ کو زنا جیسے گناہ سے پاک کرنے کی کوشش کریں۔

نکاح کے بغیر کسی مرد وعورت کا مباشرت (Intercourse) کرنا زنا کہلاتا ہے خواہ وہ طرفین کی اجازت سے ہی کیوں نہ ہو۔ اصل میں زنا نکاح کے بغیر مرد کی شرمگاہ کا عورت کی شرمگاہ میں داخل ہونے کا نام ہے لیکن میاں بیوی کے علاوہ کسی بھی مرد وعورت کا ایک دوسرے کو شہوت کی نظر سے دیکھنا یا ایک دوسرے سے جنسی شہوت کی بات چیت کرنا یا ایک دوسرے کا تنہائی میں ملنا یا ایک دوسرے کو چھونا یا بوسہ لینا بھی حرام ہے۔ ان افعال کو بھی سارے نبیوں کے سردار حضور اکرم ﷺ نے زنا کی ایک قسم قرار دیا ہے، اگرچہ ان افعال کی وہ سخت سزا نہیں ہے جو اصل زنا کی ہے۔ قتل، ظلم، جھوٹ، دھوکہ دھڑی اور

چوری کی طرح زنا بھی ایک ایسا جرم عظیم ہے کہ تمام مذہب میں نہ صرف سختی کے ساتھ اس بڑے گناہ سے منع کیا گیا ہے، بلکہ زنا کرنے والے مرد وعورت کے لیے سخت سے سخت سزا بھی متعین کی گئی ہے۔ نہ صرف اسلام بلکہ عیسائی اور یہودی مذہب میں بھی اس جرم عظیم کے مرتکبین کی سزا رجم (سنگ باری) ہے۔ یہ ایسا بڑا گناہ ہے کہ دنیا میں اس سے زیادہ بڑی سزا کسی دوسرے جرم کی متعین نہیں کی گئی کیونکہ دنیا کے وجود سے لے کر آج تک تمام انسانی معاشروں نے اس جرم عظیم پر نہ صرف لعنت بھیجی ہے بلکہ ایسے اعمال سے بچنے کی تعلیم بھی دی ہے جو زنا کی طرف لے جانے والے ہوں۔

انسانی فطرت بھی خود زنا کی حرمت کا تقاضا کرتی ہے ورنہ انسان جس کو اللہ تعالیٰ نے اشرف المخلوقات بنایا ہے وہ جانوروں کی صف میں کھڑا ہو جائے گا۔ دنیا کی بقا بھی اسی میں ہے کہ زنا کو حرام قرار دیا جائے اور اس کے مرتکبین کو عبرت ناک سزا دی جائے۔ تمام پرندوں، چرندوں، درندوں اور اللہ کی دیگر مخلوقات پر حکومت کرنے والے حضرت انسان محض جنسی شہوت کو پورا کرنے کے لیے یہ دنیاوی زندگی گزارنے لگے کہ جب چاہا اور جس سے چاہا لطف اندوز ہو گیا تو انسانی تمدن ہی ختم ہو جائے گا کیونکہ مرد وعورت میں نکاح کے عمل کے بعد صحبت کے نتیجہ میں اللہ کے حکم سے اولاد پیدا ہوتی ہے، ماں باپ اسے اپنی اولاد اور مستقبل کا سہارا سمجھ کر ان کے لیے تمام دشواریوں اور پریشانیوں کو برداشت کرتے ہیں، ان کی تعلیم وتربیت کا انتظام کرتے ہیں، نیز دوسروں کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ کس کا بچہ یا بچی ہے تو رشتہ داری بنتی ہے اور پڑوس بنتا ہے، جس سے ایک دوسرے کے حقوق معلوم ہوتے ہیں، جس کی وجہ سے ایک معاشرہ بنتا ہے۔ اگر انسانوں کو بھی جانوروں کی طرح آزاد چھوڑ دیا جاتا تو انسانی تمدن کا خاتمہ ہو کر یہ دنیا بہت پہلے ہی ختم ہو چکی ہوتی۔

اسلام نے صرف زنا کو حرام نہیں قرار دیا بلکہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ زنا کے پاس بھی نہ بھٹکو۔ وہ یقینی طور پر بڑی بے حیائی اور بے راہ روی ہے۔ (سورۃ الاسراء 32) اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے زنا کو فاحشہ قرار دیا ہے۔ سورۃ الانعام آیت 151 میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ بے حیائی (فواحش) کے کاموں کے پاس بھی نہ بھٹکو، چاہے وہ بے حیائی کھلی ہوئی ہو یا چھپی ہوئی۔ سورۃ الاعراف آیت 33 میں اللہ تعالیٰ فواحش یعنی بے حیائی کے کاموں کو حرام قرار دے کر ارشاد فرماتا ہے: کہہ دو کہ میرے رب نے تو بے حیائی کے کاموں کو حرام قرار دیا ہے، چاہے وہ بے حیائی کھلی ہوئی ہو یا چھپی ہوئی۔ سورۃ الفرقان آیت 67 میں ایمان والوں کے اوصاف بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: اور وہ نہ زنا کرتے

ہیں۔ جو شخص بھی یہ کام کرے گا اُسے اپنے گناہ کے وبال کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قیامت کے دن اُس کا عذاب بڑھا کر دوگنا کر دیا جائے گا۔ اور وہ ذلیل ہو کر اُس عذاب میں ہمیشہ ہمیشہ رہے گا۔ فاحشہ کی جمع فواحش اور فاحشات آتی ہے۔ حدیث کی سب سے معتمد کتاب (صحیح بخاری) میں وارد احادیث میں سے چند احادیث پیش ہیں تاکہ موجودہ زمانہ میں پھیلتے ہوئے اس گناہ سے خود کا بچنا اور دوسروں کو بچانا ممکن ہو سکے۔ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: قیامت کی شرطوں میں سے یہ ہے کہ علم اٹھ جائے گا، جہالت پھیل جائے گی۔ شراب پی جانے لگے گی اور زنا پھیل جائے گا۔ (بخاری) حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: بندہ جب زنا کرتا ہے تو مومن رہتے ہوئے وہ زنا نہیں کرتا۔ (بخاری) یعنی ایمان کی نعمت اُس وقت چھین لی جاتی ہے یا ایمان کا تقاضا ہے کہ کوئی بھی شخص زنا نہ کرے یا وہ شخص کامل مؤمن نہیں جو زنا کرے۔

## زنا اور فحاشی کے اسباب:

نامحرم کو بلا وجہ دیکھنا: حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ آنکھوں کی زنا بدنظری ہے، اور کانوں کا زنا غلط بات سننا ہے، اور زبان کا زنا غلط بات بولنا ہے، اور ہاتھ کا زنا غلط چیز کو پکڑنا ہے، اور پیر کا زنا برے ارادے سے چلنا ہے، اور دل خواہش اور تمنا کرتا ہے اور پھر شرمگاہ اس کی تصدیق یا تکذیب کرتی ہے۔ (بخاری)

غیر محرم کے ساتھ باتیں کرنا: اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں عورتوں کو حکم دیا کہ اگر انہیں کسی وقت غیر محرم مرد سے گفتگو کرنے کی ضرورت پیش آئے تو اپنی آواز میں لوچ اور نرمی پیدا نہ ہونے دیں، اور نہ ہی الفاظ کو بنا سنوار کر باتیں کریں۔ ارشاد باری ہے: اور نہ ہی چبا کر باتیں کرو کہ جس کے دل میں روگ ہو وہ تمنا کرنے لگے۔ اور تم معقول بات کرو۔ (سورۃ الاحزاب 4) عورت کی آواز اگرچہ ستر نہیں ہے، یعنی ضرورت کے مطابق عورت غیر محرم سے بات کر سکتی ہے مگر اس حقیقت کا انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اللہ تعالیٰ نے فطری طور پر عورت کی آواز میں کشش رکھی ہے۔ اسی لیے عورت کو فقہاء نے اذان دینے سے منع کیا ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے اس بات سے منع کیا کہ مرد اپنی بیوی کے علاوہ کسی دوسری عورت کے سامنے نرمی سے بات چیت کرے جس سے عورت کو مرد میں دلچسپی پیدا ہو جائے۔ (النہایہ) اِن دنوں سوشل میڈیا کے زمانے میں غیر محرموں سے چیٹنگ کرنا، مختلف فوٹو شیئر کرنا اور آن لائن بات چیت کرنا کافی عام ہو گیا ہے، لیکن یہ بہت خطرناک بیماری ہے، اس سے اپنے بچوں اور بچیوں کو حتی الامکان محفوظ رکھنے کی کوشش کرنا ضروری ہے کیونکہ یہی وہ راستے ہیں جن کے ذریعہ ایسے واقعات پیش آجاتے ہیں جن سے نہ

صرف گھر اور خاندان کی بدنامی ہوتی ہے بلکہ آخرت میں بھی دردناک عذاب ہوتا ہے۔

**تاخیر سے شادی:** حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اے نوجوانو! جو تم میں سے جسمانی اور مالی استطاعت رکھتا ہے وہ فوراً شادی کرلے کیونکہ شادی کرنے سے نگاہوں اور شرمگاہوں کی حفاظت ہوجاتی ہے۔(بخاری)

اِن دنوں کالج اور یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کرنے کی وجہ سے شادی میں عموماً تاخیر ہوتی ہے۔لیکن پھر بھی ہمیں حتی الامکان بچوں اور بچیوں کی شادی میں زیادہ تاخیر نہیں کرنی چاہئے۔

**اجنبی مرد وعورت کا اختلاط:** حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب عورت گھر سے باہر نکلتی ہے تو شیطان اس کی تاک میں رہتا ہے۔(ترمذی) اسی طرح حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب اجنبی مرد وعورت ایک جگہ تنہائی میں جمع ہوتے ہیں تو ان میں تیسرا شخص شیطان ہوتا ہے، جو اُن کو گناہ پر آمادہ کرتا ہے۔(مسند احمد)

اِن دنوں اسکولوں، کالجوں اور یونیورسٹیوں میں مشترک تعلیم کی وجہ سے اجنبی مرد وعورت کا اختلاط بہت عام ہوگیا ہے۔ نیز خواتین کا ملازمت کرنے کا مزاج دن بدن بڑھتا جارہا ہے۔خواتین یقیناً شرعی پابندیوں کے ساتھ قرآن وحدیث کی تعلیم کے ساتھ دنیاوی علوم حاصل کرسکتی ہیں، اسی طرح ملازمت اور کاروبار بھی کرسکتی ہیں۔لیکن تجربات سے معلوم ہوتا ہے کہ دنیا میں رائج موجودہ تعلیمی نظام اور دفاتر میں کام کرنے والی بے شمار خواتین جنسی استحصال کی شکار ہوتی ہیں۔میرے کہنے کا مقصد یہ نہیں کہ ہم اپنی بچیوں کو اعلیٰ تعلیم نہ دلائیں یا خواتین کا ملازمت کرنا حرام ہے، لیکن زمینی حقائق کا ہم انکار نہیں کرسکتے۔ اس لیے بچوں اور بچیوں کی تعلیم کے لیے حتی الامکان محفوظ اداروں کو اختیار کریں کیونکہ بہرحال اس دنیا کو الوداع کہہ کر ایک دن اللہ کے سامنے کھڑے ہوکر دنیاوی زندگی کا حساب دینا ہے۔

# بے پردگی کا نتیجہ

مفتی مرغوب الحسن مظاہری

آج کل بے حیائی کا بازار گرم ہے، بے حیائی بے پردگی اس قدر عام ہو چکی ہے اور ایسے ایسے واقعات سننے میں آتے ہیں کہ اس کا تصور نہیں کیا جا سکتا، اِدھر کچھ دنوں سے زیادہ ہی ایسے واقعات ہو رہے ہیں ہمارے ایک کرم فرما جو بڑے دیندار ہیں علماء کی بڑی خدمت کرتے رہتے ہیں، صوم وصلوٰۃ کے پابند ہیں، لیکن ان کی ایک بہن ہے ایک غیر مسلم سے اس کا تعلق ہو گیا ہے بس اسی سے شادی کرنے کے لیے رَٹ لگی پڑی ہے کہ شادی کروں گی تو اُسی سے، بیچارے بڑے پریشان ہیں وہ کیا کر سکتے ہیں، اصل میں بے پردگی جہاں بھی ہوگی اپنا اَثر دکھائے گی، زہر کوئی بھی کھائے اس کا اَثر ہو کر رہے گا۔

دیندار گھرانوں میں بھی اگر بے پردگی ہوگی تو فساد ہوگا۔ یہ سب بے پردگی کا نتیجہ ہے لیکن اس کے باوجود لوگوں کی آنکھیں نہیں کھلتیں، خواہش کا بھوت ایسا ہوتا ہے کہ آدمی اپنی اولاد تک کو چھوڑ دیتا ہے، کئی واقعات ایسے ہیں کہ عورت کا اجنبی مرد سے تعلق ہوا وہ اپنے شوہر تک کو قتل کرنے کو تیار ہو گئی، یہ بھوت ایسا ہوتا ہے کہ جو بھی اس میں رکاوٹ بنے گا وہ اُس کو دور کرے گا، بھائی ہو باپ ہو شوہر ہو کسی کی پروانہ ہوگی۔

فتنہ کا زمانہ ہے اللہ حفاظت فرمائے شریعت کے خلاف جب کام ہوگا اُس کا یہی نتیجہ ہوگا۔



# سچ کا نتیجہ

شیخ سعدی شیرازی

ندی کنارے ایک لکڑ ہارا سوکھے درخت کو کلہاڑی سے کاٹ رہا تھا۔ اچانک کلہاڑی اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر ندی میں جا گری۔ لکڑ ہارے کو بہت افسوس ہوا اور رنجیدگی کے عالم میں وہ خدا کے حضور سجدہ ریز ہو کر گڑ گڑا کر التجا کرنے لگا۔

"خدائے کریم! میرے غریب کے حال پر رحم فرما، تجھے علم ہے کہ میں سوئی تک تو خرید نہیں سکتا۔ کلہاڑی کیسے خریدوں گا؟ بغیر کلہاڑی لکڑیاں کیسے کاٹوں گا؟ لکڑیاں نہ کاٹیں تو روٹی کہاں سے کھاؤں گا؟ میں اور میرے بچے بھوکے مر جائیں گے۔

لکڑ ہارے کی فریاد ابھی ختم نہ ہوئی تھی کہ ندی کی لہروں میں ہلچل پیدا ہوئی۔ لہروں سے ایک فرشتہ نمودار ہوا اور اس نے کہا۔" کیا یہ سونے کی کلہاڑی تمہاری ہے؟

لکڑ ہارے نے جواب دیا۔" جی نہیں۔ مفلس و نادار کا اس کلہاڑی سے کیا واسطہ؟

جواب سن کر فرشتہ نے ندی کی لہروں میں غوطہ لگایا اور پھر تھوڑی دیر بعد نمودار ہو کر کہنے لگا۔" کیا یہ چاندی کی کلہاڑی تمہاری ہے؟

لکڑ ہارے نے پھر انکار کر دیا۔ فرشتہ پھر ندی میں غائب ہو گیا۔ تھوڑی دیر بعد نمودار ہو کر کہنے لگا۔" کیا یہ لوہے کی کلہاڑی تمہاری ہے؟

"ہاں جناب! یہی میری کلہاڑی ہے۔ آپ کی بڑی مہربانی۔

فرشتہ اس سچائی پر بہت خوش ہوا۔ لوہے کی کلہاڑی لکڑ ہارے کو دیتے ہوئے کہنے لگا۔" یہ سونے اور چاندی کی دونوں کلہاڑیاں بھی تمہیں سچ بولنے کا انعام دیا جاتا ہے۔

ہمیشہ سچ بولنا چاہیے۔ سچائی سے فائدہ ہوتا ہے، چاہے ذرا دیر سے ہو۔



# خانۂ کعبہ

مولانا محمد نجیب قاسمی سنبھلی

بیت اللہ شریف اللہ تعالیٰ کا گھر ہے جس کا حج اور طواف کیا جاتا ہے۔ اس کو کعبہ بھی کہتے ہیں۔ یہ پہلا گھر ہے جو اللہ تعالیٰ نے بنی نوع انسان کے لئے زمین پر بنایا جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ’’اللہ تعالیٰ کا پہلا گھر جو لوگوں کے لئے مقرر کیا گیا وہی ہے جو مکہ مکرمہ میں ہے جو تمام دنیا کے لئے برکت وہدایت والا ہے۔‘‘ (سورۃ آل عمران)

بیت اللہ مسجد حرام کے قلب میں واقع ہے اور قیامت تک یہی مسلمانوں کا قبلہ ہے۔ چوبیس گھنٹوں میں صرف فرض نمازوں کے وقت خانہ کعبہ کا طواف رکتا ہے باقی دن رات میں ایک گھڑی کے لئے بھی بیت اللہ کا طواف بند نہیں ہوتا ہے۔

بیت اللہ کی اونچائی ۱۴ میٹر ہے جبکہ چوڑائی ہر طرف سے کم وبیش ۱۲ میٹر ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ کی ۱۲۰ رحمتیں روزانہ اس گھر (خانہ کعبہ) پر نازل ہوتی ہیں جن میں سے ساٹھ طواف کرنے والوں پر، چالیس وہاں نماز پڑھنے والوں پر اور بیس خانہ کعبہ کو دیکھنے والوں پر۔

اگر بیت اللہ کا قریب سے طواف کیا جائے تو سات چکر میں تقریباً ۳۰ منٹ لگتے ہیں، لیکن دور سے کرنے پر تقریباً ایک سے دو گھنٹے لگ جاتے ہیں۔

طواف زیارت (حج کا طواف) کرنے میں کبھی کبھی اس سے بھی زیادہ وقت لگ جاتا ہے۔

حدیث میں ہے کہ بیت اللہ پر پہلی نظر پڑنے پر جو دعا مانگی جاتی ہے وہ اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔ حضور اکرم ﷺ کی سنت کے مطابق بیت اللہ شریف کو ہر سال غسل بھی دیا جاتا ہے۔

